آیات نمبر 12 تا 14 میں بیوی کی وفات کی صورت میں تقسیم وراثت کے تفصیلی احکام۔

وَلَكُمْ نِصْفُ مَا تَرَكَ اَزْوَاجُكُمْ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُنَّ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْنَ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْنَ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ؕ وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّكُمْ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوْصُوْنَ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ؕ وَاِنْ كَانَ رَجُلٌ يُّوْرَثُ كَلٰلَةً اَوِ امْرَاَةٌ وَّلَهٗٓ اَخٌ اَوْ اُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ ۚ فَاِنْ كَانُوْٓا اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَآءُ فِي الثُّلُثِ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصٰى بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۙ غَيْرَ مُضَآرٍّ ۚ وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ﴿١٢﴾

اور تمہارے لئے اپنی بیویوں کے ترکہ میں سے نصف حصہ ہے بشرطیکہ ان کی کوئی اولاد نہ ہو، پھر اگر ان کی کوئی اولاد ہو تو تمہارے لئے ان کے ترکہ کا چوتھائی حصہ ہے۔ یہ بھی اس وصیت کو جو انہوں نے کی ہو پورا کرنے کے بعد اور اگر قرض ہو تو اس کی ادائیگی کے بعد ملے گا۔ اور تمہاری بیویوں کا تمہارے چھوڑے ہوئے مال میں سے چوتھا حصہ ہے بشرطیکہ تمہاری کوئی اولاد نہ ہو، لیکن اگر تمہاری کوئی اولاد ہو تو ان عورتوں کے لئے تمہارے ترکہ میں سے آٹھواں حصہ ہے۔ یہ حصہ تمہاری اس وصیت کو جو تم نے کی ہو پوری کرنے اور اگر تمہارے ذمہ کچھ قرض ہو تو اس کی ادائیگی کے بعد ملے گا۔ اور اگر کوئی صاحب میراث میت ایسی ہو کہ

نہ اس کے والدین ہوں اور نہ کوئی اولاد ہو اور اس میت کا ایک بھائی یا ایک بہن ہو تو ان دونوں میں سے ہر ایک کے لئے چھٹا حصہ ہے، پھر اگر وہ بھائی بہن دو یا دو سے زیادہ ہوں تو مال متروکہ کے ایک تہائی میں سب برابر کے شریک ہوں گے۔ یہ تقسیم بھی اگر کوئی وصیت کی گئی ہو تو اس کو پورا کرنے کے بعد اور قرض کی ادائیگی کے بعد کی جائے گی بشرطیکہ اس سے کسی کی حق تلفی نہ ہو، یہ حکم اللہ کی طرف سے ہے، اور اللہ سب جاننے والا اور بڑے تحمل والا ہے تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ یُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿۱۳﴾ یہ سب احکام اللہ کی مقرر کردہ حدود ہیں، اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کی اطاعت کرے گا تو اللہ اسے جنت کے ایسے باغوں میں داخل فرمائے گا جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہوں گی یہ لوگ ان باغوں میں ہمیشہ رہیں گے، اور یہی بڑی کامیابی ہے وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَیَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ یُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِیْهَا ۪ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِیْنٌ ﴿۱۴﴾ اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) کی نافرمانی کرے گا اور اللہ کی مقرر کردہ حدود سے تجاوز کرنے پر اصرار کرے گا تو اللہ اسے جہنم کی آگ میں داخل کرے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا، اور اس کے لئے ذلّت آمیز عذاب ہو گا رکوع [۲]

